92:سورۃ اللیل

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 92 | سُوْرَةُ الَّيْل | مکی | 1 | 21 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَ الَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى ۝ وَ النَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى ۝ قسم ہے رات کی جب وہ ہر چیز کو
تاریکی سے ڈھانپ لے اور دن کی جب وہ روشن ہو جائے وَ مَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَ
الْاُنْثٰۤى ۝ قسم ہے اس ذات کی جس نے ہر چیز کے نر و مادہ پیدا کئے اِنَّ سَعْيَكُمْ
لَشَتّٰى ۝ بلاشبہ تم سب لوگ مختلف قسم کے اعمال کی صورت میں کوششیں کرتے
ہو فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَ اتَّقٰى ۝ وَ صَدَّقَ بِالْحُسْنٰى ۝ پھر جس نے اللہ کی راہ
میں اپنا مال خرچ کیا، پرہیز گاری اختیار کی اور دین اسلام کی تصدیق کی فَسَنُيَسِّرُهٗ
لِلْيُسْرٰى ۝ ہم اس آسان شریعت پر عمل پیرا ہونے کی توفیق دے کر اُس کے
لئے اِسے سہل بنا دیں گے وَ اَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَ اسْتَغْنٰى ۝ وَ كَذَّبَ
بِالْحُسْنٰى ۝ اس کے برعکس جس شخص نے اللہ کی راہ میں مال خرچ کرنے میں بخل
سے کام لیا، اللہ سے بے پروائی اختیار کی اور دین اسلام قبول کرنے سے انکار کیا
فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى ۝ تو ہم اس کے لئے جہنم کی طرف جانے والے راستے پر
چلنا آسان بنا دیں گے وَ مَا يُغْنِيْ عَنْهُ مَالُهٗۤ اِذَا تَرَدّٰى ۝ اور جب وہ جہنم کے
گڑھے میں گرے گا تو اس کا مال اس کے کسی کام نہ آئے گا اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى ۝

بلاشبہ یہ ہمارا کام ہے کہ ہم رہنمائی کریں وَ اِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَ الْاُوْلٰی ﴿۱۳﴾ اور
بے شک آخرت اور دنیا، دونوں کے ہم ہی مالک ہیں فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰی ﴿۱۴﴾
سو ہم نے تمہیں ایک بھڑکتی ہوئی آگ سے خبردار کر دیا ہے لَا یَصْلٰىهَاۤ اِلَّا
الْاَشْقَی ﴿۱۵﴾ الَّذِیْ كَذَّبَ وَ تَوَلّٰی ﴿۱۶﴾ اب اس میں وہی بدبخت شخص ہمیشہ کے لئے
داخل ہو گا جو دینِ حق کو جھٹلاتا رہا اور اس سے روگردانی کرتا رہا وَ سَیُجَنَّبُهَا
الْاَتْقَی ﴿۱۷﴾ الَّذِیْ یُؤْتِیْ مَالَهٗ یَتَزَكّٰی ﴿۱۸﴾ اور اس آگ سے ایسے نہایت پرہیزگار
شخص کو بچا لیا جائے گا، جو پاکیزگی حاصل کرنے کے لئے اپنا مال اللہ کی راہ میں خرچ
کرتا ہے وَ مَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰۤی ﴿۱۹﴾ اور وہ یہ سب کچھ کسی پر بطور
احسان اس نیت سے نہیں کرتا کہ اس شخص سے بعد میں کچھ فائدہ حاصل ہو گا اِلَّا
ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰی ﴿۲۰﴾ اس کا مقصد تو صرف اپنے بزرگ و برتر رب کی رضا
جوئی ہوتی ہے وَ لَسَوْفَ یَرْضٰی ﴿۲۱﴾ اور عنقریب اللہ کے عطا کردہ اجر سے یقیناً وہ
خوش ہو جائے گا رکوع [1]